103: سورۃ العصر

| ترتیبِ تلاوت | نام سورہ | مکی / مدنی | تعداد رکوع | آیات | پارہ شمار | نام پارہ |
| --- | --- | --- | --- | --- | --- | --- |
| 103 | سُوۡرَۃُ الۡعَصۡرِ | مکی | 1 | 3 | 30 | عَمَّ |

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

وَ الۡعَصۡرِ ۙ﴿۱﴾ اِنَّ الۡاِنۡسَانَ لَفِیۡ خُسۡرٍ ۙ﴿۲﴾ قسم ہے زمانے کی! کہ بنی نوع انسان بڑے خسارہ میں ہے

اِلَّا الَّذِیۡنَ اٰمَنُوۡا وَ عَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ وَ تَوَاصَوۡا بِالۡحَقِّ ۬ۙ وَ تَوَاصَوۡا بِالصَّبۡرِ ﴿۳﴾ سوائے ان لوگوں کے جو ایمان لائے، خود بھی نیک اعمال کرتے رہے، اور دوسروں کو بھی دین حق پر قائم رہنے کی نصیحت اور صبر کی تلقین کرتے رہے رکوع[1]

104: سورۃ ال- ھمزۃ

| ترتیبِ تلاوت | نام سورہ | مکی / مدنی | تعداد رکوع | آیات | پارہ شمار | نام پارہ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| 104 | سُوْرَةُ الْهُمَزَة | مکی | 1 | 9 | 30 | عَمَّ |

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

وَيْلٌ لِّكُلِّ هُمَزَةٍ لُّمَزَةِۨ ۝١ الَّذِىْ جَمَعَ مَالًا وَّ عَدَّدَهٗ ۝٢ تباہی ہے ہر اس شخص کے لئے جو لوگوں کو ان کے سامنے طعنے دیتا ہے، ان کی غیر موجودگی میں ان کی عیب جوئی کرتا ہے اور جو مال جمع کرتا ہے اور گن گن کر رکھتا ہے يَحْسَبُ اَنَّ مَالَهٗٓ اَخْلَدَهٗ ۝٣ وہ سمجھتا ہے کہ اس کے مال کی بدولت اسے حیات جاوداں مل جائے گی كَلَّا لَيُنْۢبَذَنَّ فِى الْحُطَمَةِ ۝٤ ایسا ہرگز نہیں ہو گا! یقیناً اس شخص کو حطمہ میں پھینک دیا جائے گا وَمَآ اَدْرٰىكَ مَا الْحُطَمَةُ ۝٥ اے پیغمبر (ﷺ)! کیا آپ کو معلوم ہے کہ وہ حطمہ کیا ہے؟ نَارُ اللّٰهِ الْمُوْقَدَةُ ۝٦ الَّتِىْ تَطَّلِعُ عَلَى الْاَفْـِٕدَةِ ۝٧ یہ اللہ کے حکم سے بھڑکائی ہوئی آگ ہے جو ہر چیز کو توڑ کر رکھ دے گی اور جس کی تپش اس کے دل و دماغ تک جا پہنچے گی اِنَّهَا عَلَيْهِمْ مُّؤْصَدَةٌ ۝٨ فِىْ عَمَدٍ مُّمَدَّدَةٍ ۝٩ وہ اہل جہنم کو چاروں طرف سے گھیر لے گی، جہاں وہ لمبے لمبے ستونوں سے بندھے ہوں گے رکوع [1]

105: سورۃ الفیل

| ترتیبِ تلاوت | نام سورہ | مکی / مدنی | تعداد رکوع | آیات | پارہ شمار | نام پارہ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| 105 | سُوْرَةُ الْفِيْل | مکی | 1 | 5 | 30 | عَمَّ |

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اَلَمْ تَرَ كَيْفَ فَعَلَ رَبُّكَ بِاَصْحٰبِ الْفِيْلِ ﴿١﴾ کیا آپ نے نہیں دیکھا کہ آپ کے رب نے ہاتھی والوں کے ساتھ کیا سلوک کیا اَلَمْ يَجْعَلْ كَيْدَهُمْ فِيْ تَضْلِيْلٍ ﴿٢﴾ کیا اس نے اصحاب الفیل کی تمام چالیں بے کار اور ناکام نہیں بنا دیں وَّ اَرْسَلَ عَلَيْهِمْ طَيْرًا اَبَابِيْلَ ﴿٣﴾ اور اللہ نے ان پر غول کے غول پرندے بھیجے تَرْمِيْهِمْ بِحِجَارَةٍ مِّنْ سِجِّيْلٍ ﴿٤﴾ جو ان پر پکی ہوئی مٹی کے پتھر پھینک رہے تھے فَجَعَلَهُمْ كَعَصْفٍ مَّاْكُوْلٍ ﴿٥﴾ پھر اللہ نے انہیں کھائے ہوئے بھوسے کی طرح پامال کر دیا رکوع[1]